کتنے ترکوں کو حرم کعبہ کے اندر قتل کر ڈالا۔ مشائخ عظام اور سابق ائمہ وقضاۃ حرمین شریفین جو ان کے مذہبی حریف تھے، انہیں چن چن کر نہایت بے دردی سے ذبح کر ڈالا اور ان کی مقدس لاشوں کو کھلے میدان میں پھینک کر اپنی سنگدلی اور شقاوت قلبی کا تاریخ عالم میں ایک نیا باب قائم کیا۔

اور اب وہابیت کے فروغ کے لئے سعودی حکومت نے اپنے تمام وسائل وذرائع جھونک دیئے ہیں، اندرون ملک کا سارا دینی نظام، اور تمام تر مذہبی ذمہ داریاں اور وزارت اسلامی امور کے جملہ مناصب آل الشیخ بن عبدالوہاب نجدی کے حق میں مخصوص کر دیئے گئے ہیں، اور انہیں کے اشارہ ابرو پر احکام ومسائل شرع کا استنباط اور ان کا نفاذ ہوتا جارہا ہے کئی ہزار وہابی علماء کو حکومت سعودیہ نے پوری دنیا میں حشرات الارض کی طرح بکھیر دیا ہے، جن کی تنخواہ اور سارے اخراجات سعودی ریال سے پورے کئے جاتے ہیں، ایشیا وافریقہ اور یورپ وامریکہ کے اندر ان پھیلے ہوئے نمائندوں کے ذمہ یہ خدمت سپرد کی گئی ہے کہ وہ اسلام کے نام پر ساری کائنات میں وہابیت کے جراثیم پھیلا کر آل سعود کو "خلیفۃ المسلمین" بنانے کی فضا ہموار کریں اور ملک در ملک مساجد ومدارس کی تعمیر اور باصلاحیت افراد کو اپنا ہمنوا بنانے کے لئے جتنے مصارف کی ضرورت پڑے، سعودی حکومت کا خزانہ عامرہ اس کے لئے بسر وچشم ہمہ وقت حاضر اور تیار ہے۔

عالم اسلام کا مرکز اصلی چونکہ حرمین طیبین کی مقدس سرزمین ہے اس لئے اس پر نجدیوں کے قبضہ وتسلط کی وجہ سے بلاد اسلامیہ کے سربراہوں اور فرماں رواؤں کو بھی ہاں میں ہاں ملانے کی تباہ کن عادت پڑ چکی ہے، اور نجدیوں کے خلاف کسی کو کچھ کہنے کی ہمت نہیں پڑتی، اور اس اثر کی وجہ سے بیشتر علماء وفضلاء کے قلم بھی یہ جرات نہیں کر پا رہے ہیں کہ نجدیوں کے عقائد ونظریات کے سلسلے میں اپنے ضمیر کے فیصلہ پر کھل کر اظہار حقیقت کر



سکیں، مگر اس مصلحت میں دنیا کو ہوش میں آجانا چاہیئے، کہ اب پانی سر سے اونچا ہو چکا ہے، صبر وضبط کے پیمانے لبریز ہو چکے ہیں، کہ بہت سی مساجد اور حضرات صحابہ کرام کے قبہ مزارات کے بعد ان ظالم نجدیوں کی آنکھیں گنبد خضرا کی طرف بھی بے دھڑک اٹھنے لگی ہیں اور اپنی دنیاوی وسیاسی اثرات کی بنیاد پر یہ ظالم اپنے دیرینہ منصوبہ کو بروئے عمل لانے کے مناسب وقت دیکھ رہے ہیں۔

دنیا بھر میں پھیلے ہوئے کروڑوں اہل ایمان اور جاں نثاران گنبد خضریٰ نے اگر ذرا بھی غفلت سے کام لیا تو پھر کلیجہ پر سل رکھ انہیں قیامت صغریٰ کا ہولناک منظر بھی اپنی ان ماتھے کی آنکھوں سے دیکھنا ہوگا اور یاد رکھنا چاہئے کہ نجدیوں کا یہی وہ آخری نشانہ ہے جس کے لئے انہوں نے اتنی کوشش اور جانفشانیاں کی ہیں حرم کعبہ اور مسجد نبوی پہ اس امت کے یہود اور بیت المقدس پہ اسرائیلیوں کا غاصبانہ تسلط کیا اب بھی ہمیں بیدار کرنے کے لئے کافی نہیں، آخر ہمیں کب ہوش آئے گا۔ جب قیامت سر سے گذر چکی ہوگی؟ للہ! اب بھی وقت ہے، گنبد خضرا کے بام ودر ہمیں آواز دے رہے ہیں اور حرم کعبہ کی یہ فریاد اب عالم اسلام کے چپے چپے میں گونج اٹھی ہے۔

ایک ہوں مسلم حرم کی پاسبانی کے لئے
نیل کے ساحل سے لیکر تابخاک کاشغر

## آخری وارننگ

گنبد خضریٰ سرور قلب ونظر اور راحت دل وجاں ہے اس کا تصور ہماری ایمانی زندگی میں تازگی وشادابی کا داعی اور اس کا نظارہ شگفتگیٔ دین وایمان کا باعث ہے۔

ہم تمام مسلمانان عالم کے دلوں کی دھڑکن بن کر سعودی حکمرانوں کو یہ آخری وارننگ دیتے ہیں کہ اگر ان کے گستاخ اور ناپاک ہاتھ (خدا نہ کرے) گنبد خضرا کی طرف

بڑھے تو پھر آل سعود کی شہنشاہت آخرت میں تو ذلیل ورسوا ہوکر جہنم کا ایندھن بنے گی ہی، لیکن اس سے پہلے ہی اس دنیا میں عشق بلالی رکھنے والے غیرت مند مسلمان اس کی زندگی کے سارے تار و پود بکھیر ڈالیں گے اور تخت سلطنت کی ایک ایک اینٹ چکنا چور ہوکر فضا میں اس طرح منتشر ہو جائے گی کہ پھر کہیں اس کا ایک ذرہ بھی نظر نہ آئے گا۔

میرا وجدان بول رہا ہے کہ انشاء اللہ العزیز یہ دن آنے سے پہلے ہی آل سعود کی زندگی کا چراغ گل ہو جائے گا دنیا ان کے عبرتناک انجام کی خاموش تماشائی ہوگی، اور دلوں کا یہ کھٹکتا ہوا کانٹا ایک نہ ایک دن خود گردش ایام کا شکار ہو جائے گا۔ وما ذلک علی اللہ بعزیز۔